حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں وارد ایمان افروز حدیث

# تحقیق حدیث

مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ عَلٰى مِثْلِ عِيسٰى فِي الزُّهْدِ فَلْيَنْظُرْ إِلَيْهِ


از قلم

**ابوالابدال محمد رضوان طاہر فریدی**

(فاضل، جامعۃ المدینہ، فیضان مدینہ، اوکاڑا)



ناشر

**دارالابدال**

www.darulabdaal.com

# تحقیق حدیث

## (مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ عَلَى مِثْلِ عِيسَى فِي الزُّهْدِ فَلْيَنْظُرْ إِلَيْهِ)

فیضان صدیق اکبر، ص:153 (مطبوعہ مکتبۃ المدینہ) پر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں ریاض النضرۃ کے حوالہ سے ایک روایت نقل کی گئی ہے، جس کے الفاظ درج ذیل ہیں:

رواه ابوالدرداء قال سمعت رسول الله ﷺ يقول: ماأظلت الخضراء ولا أقلت الغبراء أصدق لهجة من أبي بكر، من سره أن ينظر الي مثل عيسي في الزهد فلينظر اليه.(1)

اس پر ایک صاحب نے کلام کرتے ہوئے فرمایا:

کافی تلاش وبسیار کے باوجود کتب مصادر میں اس روایت کا وجود نہیں ملا۔

اور ریاض النضرۃ محب طبری کی معتبر کتب میں سے نہیں۔

لہذا اس روایت کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنے سے احتراز کیا جائے۔

بلکہ اس طرح کی روایت حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کی شان میں ہے جو انہیں کہ ساتھ خاص ہے اس میں عموم نہیں جیسا کہ ابن حبان نے اپنی کتاب صحیح ابن حبان میں

---

(1)... الرياض النضرة، ج:1، ص:82

اسے ابو حاتم رازی رحمہ اللہ کے حوالے سے بیان کیا کہ اس میں عموم نہیں۔

قال أبو حاتم تعليقا: يشبه أن يكون هذا خطابًا خرج على حسب الحال في شيء بعينه، إذ محال أن يكون هذا الخطاب على عمومه، وتحت الخضراء المصطفى ﷺ والصديق والفاروق رضي الله تعالى عنهما.(1)

سب سے پہلے تو ہم یہ دیکھیں گے کہ مصادر حدیث میں یہ حدیث کن کی فضیلت میں اور کن الفاظ میں وارد ہوئی ہے؟

امام ابو عیسی ترمذی روایت کرتے ہیں:

عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَمْرٍو، قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: مَا أَظَلَّتِ الخَضْرَاءُ وَلَا أَقَلَّتِ الغَبْرَاءُ أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ

سند کے متعلق فرماتے ہیں:

هذا حديث حسن.(2)

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت کو امام احمد بن حنبل نے بھی روایت کیا ہے:

عن أبي حَرْب بن أبي الأسود قال: سمعت عبد الله بن عمرو، قال: سمعت رسول الله صلي الله عليه وسلم يقول: ما أَقلَّتِ الغبراءُ، ولا أَظَلَّتِ

---

(1)... انظر: صحيح ابن حبان، ١٦/ ٧٧

(2)... السنن ترمذی، 669/5

الخضراءُ، من رجلٍ أصدقَ من أبي ذَرّ.[1]

محدث ابن جوزی نے مسند احمد بن حنبلؒ کے حوالہ سے صفۃ الصوفۃ میں بھی اسے نقل کیا ہے۔

عن أبي حرب بن أبي الاسود قال سمعت عبد الله بن عمر قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: ما اقلت الغبراء ولا اظلت الخضراء من رجل اصدق من أبي ذر.[2]

امام احمد بن حنبلؒ نے اپنی دوسری تصنیف الزھد میں اسے ایک دوسرے طرق سے بھی روایت کیا ہے:

عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ، أَنَّ مُعَاوِيَةَ رَحِمَهُ اللَّهُ كَتَبَ إِلَى عُثْمَانَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ: إِنْ كَانَ لَكَ فِي الشَّامِ حَاجَةٌ فَارْجِعْ إِلَيْكَ أَبَا ذَرٍّ، فَقَالَ أَبُو الدَّرْدَاءِ: لَوْ أَنَّ أَبَا ذَرٍّ ضَرَبَ ظَهْرِي وَقَطَعَ يَدَيَّ مَا وَجَدْتُ عَلَيْهِ، وَقَدْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ لِذِي لَهْجَة أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ، وَمَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى أَدْنَى النَّاسِ زُهْدًا فِي الدُّنْيَا فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ فَقَدِمَ عَلَى عُثْمَانَ، فَقَالَ لَهُ عُثْمَانُ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ: يَا أَبَا ذَرٍّ أَقِمْ عِنْدَنَا تَغْدُو عَلَيْكُمُ اللِّقَاحُ وَتَرُوحُ، فَقَالَ: لَا حَاجَةَ لِي فِيهَا، وَقَالَ: إِنَّ الرَّبَذَةَ كَانَتْ لِي مَنْزِلًا، فَائْذَنْ لِي أَنْ آتِيَهَا فَأَذِنَ

---

(1)... مسند احمد،6/ 83

(2)... صفۃالصفوۃ1/ 225

لَهُ۔(1)

**حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت کو امام حاکم بھی المستدرک میں لے کر آئے ہیں:**

عَنْ أَبِي حَرْبِ الدِّيلِيِّ قَالَ: سَمِعْتُ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ عَمْرٍو يَقُولُ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ، وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ عَلَى رَجُلٍ أَصْدَقَ لَهْجَةً مِنْ أَبِي ذَرٍّ. (2)

**امام ترمذی ایک دوسری سند کے ساتھ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے ہی روایت کرتے ہیں:**

عَنْ أَبِي ذَرٍّ، قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا أَظَلَّتِ الخَضْرَاءُ وَلَا أَقَلَّتِ الغَبْرَاءُ مِنْ ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ وَلَا أَوْفَى مِنْ أَبِي ذَرٍّ شِبْهِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ، فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الخَطَّابِ كَالحَاسِدِ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَفَتَعْرِفُ ذَلِكَ لَهُ؟ قَالَ: نَعَمْ فَاعْرِفُوهُ۔

**سند کے متعلق لکھتے ہیں:**

هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ غَرِيبٌ مِنْ هَذَا الْوَجْهِ

**اس کے بعد فرماتے ہیں:**

وَقَدْ رَوَى بَعْضُهُمْ هَذَا الحَدِيثَ فَقَالَ: أَبُو ذَرٍّ يَمْشِي فِي الأَرْضِ بِزُهْدِ

---

(1)... الزهد لأحمد بن حنبل،ص:121

(2)... المستدرك على الصحيحين ،3/ 385

عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ. (1)

امام ابو عبد اللہ الفراء نے بھی الفوائد میں حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے اسے روایت کیا ہے۔

عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ، قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، يَقُولُ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ أَصْدَقَ لَهْجَةً مِنْ أَبِي ذَرٍّ، وَمَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى مِثْلِ عِيسَى فِي الزُّهْدِ فَلْيَنْظُرْ لأَبِي ذَرٍّ. (2)

امام حاکم نے المستدرک میں جہاں اسے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، وہیں حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے بھی روایت کرتے ہیں۔

عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا تُقِلُّ الْغَبْرَاءُ، وَلَا تُظِلُّ الْخَضْرَاءُ مِنْ ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ، وَلَا أَوْفَى مِنْ أَبِي ذَرٍّ شَبِيهِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَقَامَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، فَنَعْرِفُ ذَلِكَ لَهُ، قَالَ: نَعَمْ، فَاعْرِفُوهُ لَهُ.

امام حاکم حدیث روایت کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحٌ عَلَى شَرْطِ مُسْلِمٍ، وَلَمْ يُخَرِّجَاهُ. (3)

جبکہ ایک دوسری سند کے ساتھ ہی حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے ہی روایت

---

(1)... سنن الترمذي،5/ 669

(2)... فوائد ابى عبد الله الفراء،ص26

(3)... المستدرك على الصحيحين ،3/ 385

کرتے ہیں:

عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ، وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ مِنْ ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ.[1]

امام ذہبی نے المستدرک کی تلخیص میں اس کو باقی رکھا ہے۔

محدث ابن ابی شیبہ المصنف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اسے دو مختلف سندوں سے روایت کرتے ہیں۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ، وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ مِنْ ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ، وَمَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى تَوَاضُعِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ.

عَن أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللہِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ عَلَى ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ، مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى تَوَاضُعِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ.رَوَاهُ الْأَحْنَفُ بْنُ قَيْسٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ مِثْلَهُ. وَقَالَ: أَشْبَهُ النَّاسِ بِعِيسَى نُسُكًا وَزُهْدًا وَبِرًّا.[2]

حافظ ابو عبد اللہ محمد بن سعد نے طبقات الکبری میں اس روایت کو کئی طرق سے بیان کیا ہے۔ بلکہ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کو اس ملنے والی فضیلت کے سبب ورود کو بھی روایت کرتے ہیں۔ تین روایات ملاحظہ کریں:

---

(1)... المستدرك على الصحيحين ،3/ 385

(2)... مصنف ابن ابی شیبہ،6/ 388

عن أبي هريرة قال: قال رسول الله، صلى الله عليه وسلم: ما أَظَلّتِ الخَضْراءُ ولا أَقَلّتِ الغَبْراءُ على ذى لَهْجَة أصدق من أبي ذرّ، مَن سرّه أن ينظر إلى تواضع عيسى بن مريم فَلْيَنْظُرْ إلى أبي ذرّ.

أخبرنا مسلم بن إبراهيم قال: حدّثنا سلام بن مسكين قال: حدّثنا مالك بن دينار أنّ النبيّ، صلى الله عليه وسلم، قال: أيّكم يلقانى على الحال التى أفارقه عليها؟ فقال أبو ذرّ: أنا، فقال له النبيّ، صلى الله عليه وسلم: صدقتَ. ثمّ قال: ما أَظَلّتِ الخَضْراءُ ولا أَقَلّتِ الغَبْراءُ على ذى لَهْجَة أصدق من أبي ذرّ، مَن سرّه أن ينظر إلى زُهْدِ عيسى بن مريم فلينظر إلى أبي ذرّ.

أخبرنا يزيد بن هارون قال: أخبرنا محمد بن عمرو قال: سمعتُ عِراك بن مالك يقول: قال أبو ذرّ: إنى لأقربُكم مجلسًا من رسول الله، صلى الله عليه وسلم، يوم القيامة وذلك أنى سمعتُه، صلى الله عليه وسلم، يقول أقربكم منى مجلسًا يوم القيامة مَن خرج من الدنيا كهيئة ما تركتُه فيها، وإنّه والله ما منكم من أحد إلّا وقد تشبّث منها بشئ غيرى. (1)

**محدث ابو سعید احمد بن الاعرابی اپنی المعجم میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:**

عَنْ أَنَسٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا مِنْ نَبِيٍّ إِلَّا لَهُ

---

(1)... الطبقات الكبير،4/ 214

نَظِيرٌ فِي أُمَّتِي، فَأَبُو بَكْرٍ نَظِيرُ إِبْرَاهِيمَ، وَعُمَرُ نَظِيرُ مُوسَى، وَعُثْمَانُ نَظِيرُ هَارُونَ، وَعَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ نَظِيرِي، وَمَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ الْغِفَارِيِّ. (1)

**محدث ابن قانع بھی اپنی معجم میں اس فضیلت کو روایت کرتے ہیں:**

عَنِ الْهَجَنَّعِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا أَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلَا أَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ مِنْ ذِي لَهْجَةٍ أَصْدَقَ مِنْ أَبِي ذَرٍّ، وَمَنْ أَرَادَ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ. (2)

**امام طبرانی المعجم الکبیر میں حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:**

عَنْ إِبْرَاهِيمَ الْهَجَرِيِّ، رَفَعَ الْحَدِيثَ إِلَى عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى شَبِيهِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ خَلْقًا، وخُلُقًا، فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ۔(3)

**امام ابو عمر یوسف بن عبد اللہ قرطبی الاستعیاب میں روایت کرتے ہیں:**

وروى عن النبي صَلَّى الله عليه وَسَلَّمَ أنه قَالَ: أبو ذر في أمتي شبيه عيسى ابن مريم في زهده. وبعضهم يرويه من سره أن ينظر إلى تواضع

---

(1)... معجم ابن الاعرابی، 1/ 301

(2)... معجم الصحابة لابن قانع،3/ 198

(3)... المعجم الکبیر للطبرانی،2/ 149

عيسى ابن مريم، فلينظر إلى أبي ذر. ومن حديث ورقاء وغيره، عن أبي الزناد، عن الأعرج، عن أبي هريرة قَالَ: قَالَ رسول الله صلى الله عليه وسلم: ما أظلّت الخضراء ولا أقلّت الغبراء من ذي لهجة أصدق من أبي ذر، [ومن سره أن ينظر إلى تواضع عيسى فلينظر إلى أبى ذرّ]. (1)

**محدث اسماعیل بن محمد الاصبھانی روایت کرتے ہیں:**

وَرُوِيَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى تَوَاضُعِ عِيسَى بْنِ مَرْيَم، فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ وَفِي رِوَايَةِ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي أَبِي ذَرٍّ أَشْبَهُ النَّاسِ بِعِيسَى نُسُكًا وَزُهْدًا۔(2)

**محدث ہیثمی نے مجمع الزوائد میں حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی اس فضیلت میں کئی روایات جمع کی ہیں۔**

**حافظ ذہبی نے اپنی مشہور کتاب سیر اعلام النبلاء میں اس کے بہت سے طرق نقل کیے اور اُن سب کو باقی رکھا ہے۔**

۱: عن أبي حرب بن أبي الأسود: سمعت عبد الله بن عمرو:سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول:ما أقلت الغبراء، ولا أظلت الخضراء من رجل أصدق لهجة من أبي ذر.

۲: حماد بن سلمة: عن علي بن زيد، عن بلال بن أبي الدرداء، عن

---

(1)... الاستيعاب فى معرفة الأصحاب،1/ 255

(2)... سير السلف الصالحين ،2/ 330

أبيه، عن النبي صلى الله عليه وسلم: مثله.

وجاء نحوه لجابر، وأبي هريرة.

٣: أبو أمية بن يعلى وهو واه: عن أبي الزناد، عن الأعرج، عن أبي هريرة: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم:من سره أن ينظر إلى تواضع عيسى ابن مريم، فلينظر إلى أبي ذر.

٤: سلام بن مسكين: أخبرنا مالك بن دينار: أن النبي صلى الله عليه وسلم، قال: أيكم يلقاني على الحال الذي أفارقه عليه؟. فقال أبو ذر: أنا. فقال له النبي صلى الله عليه وسلم: ما أظلت الخضراء، ولا أقلت الغبراء على ذي لهجة أصدق من أبي ذر! من سره أن ينظر إلى زهد عيسى فلينظر إلى أبي ذر. (1)

***علامہ نجم الدین الغزی حسن التنبیہ میں اور حافظ سیوطی نے جامع الاحادیث میں اسے نقل کیاہے۔***

وقد روى أَبو يعلى عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: مَنْ سرَّه أَنْ يَنْظُرَ إِلَى تَواضُعِ عيسى عَلَيْهِ السَّلامُ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي ذَرٍّ. (2)

ما أظلت الخضراء ولا أقلت الغبراء ذا لهجة أصدق من أبى ذر من

---

(1)... سير أعلام النبلاء ،2/ 59

(2)... حسن التنبه لما ورد فى التشبه،5/ 272

سره أن ينظر إلى تواضع عيسى ابن مريم فلينظر إلى أبى ذر. [1]

بقدر ضرورت ہم نے تمام اہم مصادر احادیث سے اس حدیث کے متن کو جمع کر دیا ہے جو مختلف طرق سے وارد ہوئے ہیں، جبکہ کچھ مصادر کو ترک بھی کیا ہے۔ اسناد کو اس لیے نہیں لے کر آئے کہ کسی سند پر کلام مقصود نہیں ہے۔

یہ تمام روایات حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں وارد ہوئی ہیں۔ کہیں بھی حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ذکر نہیں ہے۔ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں اس کو روایت کرنے والے اصحاب میں حضرت عبد اللہ بن عمرو، حضرت ابو ہریرہ، حضرت ابو درداء، حضرت عبد اللہ بن مسعود اور خود حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہم جیسے جلیل القدر اصحاب شامل ہیں۔

جبکہ محدثین میں اسے روایت کرنے والوں میں امام ترمذی، امام احمد بن حنبل، امام حاکم، امام ابن ابی شیبہ، امام ہیثمی، امام طبرانی، امام ابو عبد اللہ الفراء، علامہ ابن سعد، محدث ابو سعید الاعرابی، محدث اسماعیل اور محدث ابن قانع جیسی شخصیات سر فہرست ہیں۔

اسی طرح امت کے جلیل القدر وہ محدثین جنھوں نے اس روایت کو حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں ہی اپنی اپنی کتب میں نقل کیا، اُن میں محدث ابن جوزی، علامہ نجم الدین الغزی، علامہ قرطبی، حافظ ذہبی اور امام سیوطی وغیرہ شامل ہیں۔

---

(1)... جامع الأحاديث،18/ 417

ہم تک پہنچنے والی کتابوں میں ریاض النضرۃ وہ پہلی کتاب ہے جس میں اسے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں نقل کیا گیا ہے اور یہاں متن میں تصحیف واقع ہوئی ہے۔ کہ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی جگہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا نام شامل کر دیا گیا۔ اور اسم میں ہونے والی تصحیف کی پہچان مشکل ہے۔ اسی وجہ سے محدث علی بن مدینی فرماتے ہیں:

أشد التصحيفِ التصحيف في الأسماء۔[1]

ریاض النضرۃ ساتویں صدی ہجری میں لکھی گئی ہے۔ جس میں اسناد مذکور نہیں، اور علامہ طبری کے مصادر و مآخذ دیگر کتب ہی رہی ہیں۔ اس لیے صرف ریاض النضرۃ پر اعتماد کرتے ہوئے اسے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں بیان کرنا درست نہیں۔ جبکہ محدثین اسے صحیح، حسن اور حسن لغیرہ اسناد کے ساتھ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں روایت کر رہے ہیں۔

نیز کسی فرد کا دیگر کتب کو جیسے الدر المستطاب اور سمط النجوم العوالی کو ریاض النضرۃ کی تائید میں پیش کرنا بھی درست نہیں، کیونکہ یہ کتابیں ریاض النضرۃ کے بعد کی بارہویں صدی ہجری کی ہیں اور ان کتب کے مصنفین نے اس روایت کو ریاض النضرۃ سے ہی بعینہ لیا ہے۔ اس لیے بات ریاض النضرۃ پر ہی آکر ختم ہو جاتی ہے۔

علامہ طبری نے اسے نقل کرنے کے بعد خرجہ فی فضائلہ کے الفاظ لکھے ہیں۔ یعنی اُن کے پیش نظر جو کتاب رہی، روایت میں نام کی تبدیلی وہیں واقع ہو چکی ہے۔

---

(1)... تصحيف المحدثين، ص:12

اس لیے یہ کہا جا سکتا ہے۔ کہ یہ تصحیف علامہ طبری کی طرف سے نہیں بلکہ اُن سے پہلے کسی کی کارستانی ہے۔

اب آتے ہیں معترض کے کلام کی طرف، موصوف فرماتے ہیں:

کافی تلاش وبسیار کے باوجود کتب مصادر میں اس روایت کا وجود نہیں ملا۔

اور ریاض النضرۃ محب طبری کی معتبر کتب میں سے نہیں۔

لہذا اس روایت کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنے سے احتراز کیا جائے۔

بلکہ اس طرح کی روایت حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کی شان میں ہے جو انہیں کہ ساتھ خاص ہے اس میں عموم نہیں جیسا کہ ابن حبان نے اپنی کتاب صحیح ابن حبان میں اسے ابو حاتم رازی رحمہ اللہ کے حوالے سے بیان کیا کہ اس میں عموم نہیں۔

معترض کی تحقیق ادھوری، ناقص اور حدیث پر حکم جلد بازی پر مشتمل ہے۔ کسی شخص کے لیے جائز نہیں کہ وہ علوم حدیث سے معمولی واقفیت بھی نہ رکھے اور جلد بازی میں کسی حدیث پر حکم بھی لگائے۔

معترض کا حدیث کو صرف اس وجہ سے رد کرنا کہ وہ ریاض النضرۃ میں ہے اور ریاض النضرۃ کو غیر معتبر کتب میں شامل کرنا درست نہیں۔ کسی حدیث کا رسول اللہ ﷺ کی طرف عدم انتساب کے لیے محدثین کے ہاں ایسا کوئی قائدہ نہیں ہے۔ کہ وہ فلاں کتاب میں ہے اس لیے اس روایت کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنے سے احتراز کیا جائے۔ ہمیشہ تحقیق کے بعد ہی کوئی حکم بیان کیا جاتا ہے۔

اور ریاض النضرۃ ایسی بھی غیر معتبر کتب میں سے نہیں کہ بالکلیہ ہی اس میں موجود کسی

روایت کو رد کر دیا جائے۔ اس کتاب میں صحیح، حسن، ضعیف اور موضوع ہر طرح کی بلکہ صحاح ستہ کی روایات موجود ہیں اور علماء نے دیگر کتب کی طرح اس کتاب میں بھی موجود صحیح و حسن روایات کو بطور شاہد پیش کیا ہے۔ سیدی اعلیٰ حضرت امام الشاہ احمد رضا خان نے اپنے فتاویٰ میں اس کتاب سے بھی اخذ کیا ہے۔[1]

معترض جس روایت کو رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب کرنے سے احتراز کا کہہ رہے ہیں۔ اگر تھوڑی سی بھی کوشش کرتے تو اُن پر واضح ہو جاتا کہ اس کے تمام الفاظ پیارے آقا ﷺ سے ثابت ہیں سوائے اسم ابو بکر کے۔ اور یہ متن میں تصحیف کی وجہ سے ہوا ہے۔ اس لیے یہ روایت بالیقین حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں ہے نا کہ بقول معترض (اس طرح کی روایت حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کی شان میں ہے)۔

اور معترض اگر حدیث پر کلام کرنے کی خواہش رکھتے ہیں تو اِن پر لازم ہے کہ حدیث و علوم حدیث کا وسیع مطالعہ کریں اور گہری نظر رکھیں۔ نیز کسی حدیث پر حکم لگانے سے پہلے بقدر استطاعت اچھی محنت سے تحقیق کر لیا کریں۔ جس طرح موضوع حدیث کا انتساب رسول اللہ ﷺ کی طرف ناجائز و حرام ہے۔ اسی طرح رسول اللہ ﷺ سے ثابت شدہ الفاظ اور حدیث کو رد کرنا، اسے موضوع کہنا یا اس سے احتراز کا مشورہ دینا بھی ناجائز و حرام ہے۔

ہماری اس ساری گفتگو کا خلاصہ یہ ہے:

---

(1)... انظر: فتاوی رضویہ، ج:5

ریاض النضرۃ والی روایت کے اندر متن میں تصحیف واقع ہوئی اور نام کو بدلا گیا ہے۔

زُہد میں حضرت عیسی علیہ السلام سے تشبیہ دینے والی فضیلت حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کی شان میں وارد ہوئی ہے نا کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی۔

روایت کا ریاض النضرۃ میں ہونے کی وجہ سے معترض کا اسے مطلقاً رد کرنا درست نہیں، جو اِن کی علوم حدیث سے لاعلمی پر دال ہے۔

# ابو الابدال محمد رضوان طاہر فریدی
## کی تصانیف و تالیفات

احادیث میں تعارض کیسے دور کریں؟
برصغیر کے علمائے اہلسنت کی حدیثی خدمات
احیائے حدیث، وقت کا تقاضہ
اسناد بخاری میں راویوں کی معرفت کے طریقے
تاریخ اصول حدیث
الاخبار الغیبیہ فی الاحادیث النبویہ
کتاب حفظ حدیث
اربعین طاہریہ
اربعین خون مسلم کی حرمت
اربعین آفات و مصائب پر اجر
اربعین اللہ ورسولہ اعلم
تخریج و تعلیق تیسیر مصطلح الحدیث
تخریج مقدمۃ الشیخ
تحقیق و تخریج اصول تخریج حدیث رسول ﷺ
تحقیق و تخریج احادیث صحیحہ کے صحاح ستہ میں
منحصر ہونے کا منصفانہ جائزہ

ترک نماز کی سزائیں
فلم زندگی تماشہ ہر صورت بند ہونی چاہیے
قیمتی لمحات
جنت کے اوصاف اور جہنم کے احوال
احکام النساء
تذکرۃ الخواص
تعارف علمائے اہل سنت
الخصائص النبویہ صلی اللہ علیہ وسلم
مولد الرسول صلی اللہ علیہ وسلم
مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم
التوسل بالرسول صلی اللہ علیہ وسلم
وسیلہ اور واسطہ
بارہ کبیرہ گناہ
نوجوانوں کی حکایات
مقالات طاہریہ
کتاب الاخبار

تحقیق و تعلیق اعلی حضرت محدث بریلوی اور اصول حدیث

تخریج و تعلیق اصول حدیث محمد غوث پشاوری

تحقیق، تخریج و تعلیق مختصر الاصول

تخریج و تعلیق مختصر اصول حدیث

تحقیق و تعلیق تحسین الوصول

تحقیق حدیث مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ عَلَى مِثْلِ عِيسٰى فِي الزُّهْدِ فَلْيَنْظُرْ إِلَيْهِ

علمی سرقہ (اسباب، محرکات واقسام)

علم التاریخ: اصول و مبادیات

القول العالیہ فی ذکر المعاویہ

مکالمہ بین الوہابی والسنی

کلام مبین علی مسئلہ تکفیر و متکلمین

اسلام میں علما کا مقام

گناہوں سے توبہ اور اس کی شرائط

فضائل آفات

فضائل مسواک

مبادیات تصنیف

قواعد التصنیف (مشمولہ مبادیات تصنیف)

آداب تالیف (مشمولہ مبادیات تصنیف)

احیائے مخطوطات، وقت کا تقاضہ (مشمولہ مبادیات

کتاب الایام

قتل کی سزا (دنیا اور آخرت میں)

نکاح اور برادری ازم، ایک تجزیاتی مطالعہ

مرد کا نکاح سے پہلے لڑکی کو دیکھنے کا شرعی حکم

عشق برادری اور زد (ناول)

فن تذکرہ نویسی

علمائے (طبقات) احناف پر کتب

امام اعظم ابو حنفیہ جامع الصفات شخصیت

تذکرہ امام اعظم ابو حنیفہ

مفسرین اہل سنت اور ان کی تفسیریں

محدث بریلوی پر صاحب نزہۃ الخواطر کے الزامات کا جائزہ

تعارف فیض ملت علامہ مفتی محمد فیض احمد اویسی

تعارف شرف ملت علامہ عبد الحکیم شرف قادری

تعارف سفیر اسلام ڈاکٹر محمد حمید اللہ نقشبندی

مشاہیر اہل سنت پر کتب، تعارف و تبصرہ

میں نے درس نظامی کیوں کی؟

ملت اسلامیہ اور اقوام متحدہ

فیس بک کا استعمال مقاصد اور احتیاتیں

فکری زاویے

ضلع اوکاڑا، تاریخ و تعارف

تصنیف)

تبصرہ، تعارف و نقد تحقیق و تدوین کے اصول و مراحل

لاحاصل (شعری مجموعہ)

مجرب نسخے

مدارس ملک کی آنکھیں (تصحیح و تدوین)

شادی اور سائنسی حقائق (تصحیح و تدوین)